چرخ کجرو نے بہی سیکہی ہین آنکہون کی چالین
صورت نقش قدم ہمکو مٹا رکہا ہے

جستجو جسکی تہی وہ ہی رگ گردن سی قریب
دور کیون جانے لگے گہر مین کیا رکہا ہے

کہین ایسا تو نہو میری طرح تم بہی پہنسو
زلف پیچان کو بہت سر پہ چڑہا رکہا ہے

لعل و مرجان ہی بہی بوی محبت پاتے
مرے ہونٹون مین دونون کو بسا رکہا ہے

کہہ دیا گو مین ابہی چین سی سونا ہلا
پانے فتنۂ محشر کو جگا رکہا ہے

حشر ہونا ہی حشر قیامت مین قیامت ہوگی
فیصلہ اپنا اوسی دن پہ اوٹہا رکہا ہے

دور مین جام سے محروم رہے جاتی ہین
چشم مخمور نے نظرون سے گرا رکہا ہے

جوش وحشت مین ارادہ ہی اولٹا دون تختہ
شور سی سر پہ بیابان کو اوٹہا رکہا ہے

مصرع لب سے کہلا گو نہ دہن کا مضمون
شعر اوستاد کا ہے کچہ تو مزا رکہا ہے

صاف ہو قلب اگر روح کا عالم ہو جاے
خاک مین دل کی کدورت نی ملا رکہا ہے

جانتا تہا کہ یہ ہے زلف کی آزادہ کمین
تسمہ اسواسطے قاتل نی لگا رکہا ہے

جام ساقی سی ابہی تک نہین ملنے پایا
ساز پہلے ہی سی مطرب نی ملا رکہا ہے

ارہتہ بیچین کیا ہے دل نالان نی بہت
رات سے سارے محلے کو جگا رکہا ہے

ہو چکا حشر نہ پوچہے گئے ہم دیوانے
حق تعالی نے ابہی تک تو بچا رکہا ہے

اپنی غزلون کو محسن کی نہین کچہ حاجت
کونسا لطف ہی جو ہمنے اوٹہا رکہا ہے




آدمیت سے گذر جاؤ گے باز آؤ سحر
اک پری زاد نے دیوانہ بنا رکہا ہے




ایک ہو برابر الفت کا گل ضرور ہے
جہوٹون ملون نہ اونسے تو سل ضرور ہے

سودا ہی روی یار سے دعوی ہمسری
آئی بہار فصد رگ گل ضرور ہے

ای محتسب صلاح نہین ترک شراب کی
قسم گزک سی کچہ تو تناول ضرور ہے

ٹوٹے نہ تار جام دیا ہے جو ساقیا
یعنی برائے دور تسلسل ضرور ہے




ثابت ہوا یہ گردش افلاک سے ہمیں
ہر ہفت منزلی کو تنزل ضرور ہے




خاموش بیٹھنے سے یہ ثابت ہے آج کے
جو بات کیجیے گا موافق مزاج کے

عاشق فقط نہیں مجھے حکمت میں بھی ہے دخل
اب کیا کبھی خلاف نہ ہوگا مزاج کے

جوشی کہ ہے وہ ہے جو نہیں ہے نہیں بھی ہے
عہد خدا میں بندے ہیں نہیں احتیاج کے

اوس مہر سے ہے وصل خدائی یہ دن کہاں
کل کی ہے بات ہوتی تھی مذکور آج کے

کچھ پوچھیے نہ ہم فقرا کی طمع کا حال
خود بادشاہ وقت ہیں طالب خراج کے

جب آنکھ سے گرے تو پھر اشکوں کا ہیچ کیا
پاپوش میں لگیں کہ وہ موتی ہوں تاج کے

بے عیب ذات اپنی خدا کی ہے اے تو جو
صورت سے اچھے ہو تو برے ہو مزاج کے

عیسی کے ملتجی نہیں ہوتے مریض عشق
قائل دوا کے ہیں نہ مقر ہیں علاج کے




گرمی میں دوپہر کو چلے آتے ہیں سحر
اوٹھتے نہیں مزاج تلون مزاج کے




جان تن میں ہے نہ سینہ میں ہے اب دل باقی
کہیں فرصت ہو سمجھ لیجیے وہ چلبلا

پاس سامان فقیری بھی نہ چھوڑا اے چرخ
ٹوٹے نہ تسمہ بھی نہ رکھا رہی تغافل باقی

مرحلے عشق کی طے دشت نوردی سے ہوئے
رہ گئی آیا فقط گور کی منزل باقی

آج رندوں کو بھی ہے خم کی صفائی منظور
نہ رہی ڈرد بھی اے ساقی محفل باقی

جیب جو آ ما کے تو مجنوں نے اوڑا دی پرزے
سقف میں اب نہ دیے پردہ محمل باقی

گوش گل نالہ بلبل سے بھیانک ہے ہے
جب تلک سینہ عاشق میں ہے دل باقی

دم کا گھٹنا ہے وہی دل کا وہی کٹنا ہے
ہے ابھی سلسلہ طوق و سلاسل باقی




رند میخانی تنک ہین تو ثقہ مسجد تک ❖
ای سحر تم سے ہین ہنے کوئی محل باقی




اپتو ہیر روز نہ تم و سیج کی اوقوزونی ہے — ات کل سی ہی تب بجر جیسے دونی ہے
گفتگو ایسی کہان کو کہ ہو صوت ایسی — یوسف مصر کو رتبہ ہین بیرونی ہے
جامہ حسن کیا قطع خدا نے او نیر — آپ سنجیدہ جو ہین قد مین ہی موزونی ہے
غول کے غول چلے آتے ہین پر کے لیے — گھر مین یہ دہوم دہڑکا ہی بحد شونی ہے
عیش باغ تن پر داغ مین ہی وقیح — دل سوزان مرا جو گی ہی دہوان ہونی ہے
کیا فقط دل ہی ہمارا ہے گنہکار دو نین — آنکھہ اونکی بھی شرابی ہے نظر خونی ہے
یاد خال رخ جانان مین ہی غم نیکی — اچھا خاصا دل رنجور ہی افیونی ہے




رات بھر خوب ہی تقریر ہین جیتین کی شب وصل
تم بھی گویا ہو سحر یار بھی افیونی ہے



کچہ زمانی سی طبیعت ہی ہٹی جاتی ہی — زندگی موت کے دہڑکو نہین کٹی جاتی ہی
بل پہ بل زلف کو ملتا ہی خدا خیر کری — پیہانسی کیس کی لئی آج بٹی جاتی ہی
نوجوانی پہ اکڑتی ہو ذرا جھک کی چلو — قد تو بڑہتا ہی مگر عمر گھٹی جاتی ہی
حال ان کا ہی جو نہ کچہ میگذرد میگذرد — ہر طرح بیچ مین اوقات کٹی جاتی ہی
پہیر چھیٹ جائیگی ابرو کو ذرا ملنے دو — یہ گلی تو ابھی کشتو نسی پٹی جاتی ہی
بیچسون تک کو بھی مجھسی ہی کو چھیمین گرینز — سر کو ٹکراتا ہون دیوار ہٹی جاتی ہی



دلکو ٹھہرا او شب غم مین سحر صبر کرو
دو گھڑی رات تو باقی ہے کٹی جاتی ہے



تھڈا ہاہی اکہاتی ہیچہ بلبل بس لئی و رج بھر گئی | مکرر | اب نہ ہر کہاتین کی بیپی دیمین ٹھہر گئی




کمل مین ہم بھی اپنے بسر کرتے ہین سحر
شوکت کی جیسی ایک مدین گذر گئی

ہمین کیا جو تربت پہ میلے رہے
کہو روح سے نکلے قالب سے جلد
وہان سب کی بگڑی او ترتی رہتا
نہ پوچھو ملاقات کیونکر سنے
کڑے ین نے او نکی نکالا ہمین

یہ سب کچھ ہوا ہم اکیلے رہے
اگر رنج دنیا کا جھیلے رہے
سرون پر نہ بالون کے میلے رہے
ہزارون طرح کے بکھیلے رہے
رہے جب تلک جی پہ کھیلے رہے




سحر زندگی تلخ ہو جائے گی
یہی دن جو کڑوے کسیلے رہے

نشہ کی سرخی کو زیبا ہے وہ انگبین نور کی
کوٹھی پر رکھی ہی تصویر اوس سراپا نور کے
اپنے ہاتھون سے اگر کھینچے مرا ساقی شراب
سکر اکر وصل مین جب انپے ہی یار

لال یاقوتی کو ڈبیا چاہیے بلور کی
زیبا ہے موسی عمران ہی جو ٹی طور کی
زاہدان شہر سمجھین قیمتان انگور کے
سوج خندہ ہنگنے زنجیر ہوتی چور کی




ہو متانت شعر مین اپنے نہ کیونکر ای سحر
مدتون صحبت او ٹھائی ناسخ مغفور کی




## رباعیات

رازق فقط آسودہ کو کیا دیتا ہے
کیون سختی ایام سی ڈرتے ہو سحر

جو بھوکہا ہوا اوسکو کھلا دیتا ہے
پتھر کے بھی کیڑے کو خدا دیتا ہے




## ولہ

ترکی کے لئے کون عزیزون سے لڑے

جیتے ہین سدا دہر میں جیوکے نہ بڑے

باپ آج مرا بیٹے کو کل مرنا ہے
دو دن کے لیے کون بکھیڑے مین پڑے

ولہ

ای اہل وطن تجھسے وطن چھٹتا ہے
افسوس کہ روح سی بدن چھٹتا ہے
چھٹتا ہے تجھی سے عیش باغ اس سا نہین
بلبل سے بہار مین چمن چھٹتا ہے

ولہ

رشک اور حیا کسی کا پڑے چھوٹے
جو سہی تھی مجھے اپنے چھکے چھوٹے
دل ہار کے ہر چند اوٹھے محفل سے
پھر بھی یہ کہین گے ہم کہ سستے چھوٹے

ولہ

اف کرتے نہین جو وہ عاشق کامل ہین
سو طرح سے گو جان پر غضب نازل ہین
سینے کو بنا دیا ہے تودۂ تیر
کیون جی نہ کہو گے یہ ہمارے دل ہین

ولہ

ناصح امیرون سے پڑا ہے پالا
ہر دم کی خوشامد نے غضب مین ڈالا
یہ آپ تو کہا ہین تحسین کیا ہین گے شکر
رزاق کوئی اور ہے وہ دینے والا

ولہ

کل سے بھی زیادہ آج برہم ہی مزاج
کیا خوب کیا ہمارے وحشت کا علاج
بالفرض رقیب سب ہین اہل مقدور
بندہ بھی تو اس قدر نہین ہے محتاج

ولہ

کیا کیجیے کہ بے تمہارے کیا کرتے ہین
فریاد و نالہ و بکا کرتے ہین
کیا پوچھتے ہو مزاج اقدس کا حال
جیتے ہین شکر ہے دعا کرتے ہین

ولہ

یون کہیے تو خوش ہو کے نہایت ہم آج
گو سر ہم پہ بلا لیا تو بڑے معراج
رکھیے گا نہ ہم سے عاشقی کی امید
ہم لوگ تو خود آپ ہین مشتاق مزاج

ولہ

ہی کون جسے ہم ہین جو رنجور نہین
افلاک گرین زمین پہ کچھ دور نہین
ماتم ہین سیہ پوش ہی ترال دنیا
کالی کفنی ہے شب عاشور نہین

ولہ

ہین مثل حباب اہل نفس ہین کہ نہ ہون
اس بحر مین ہین صورت خس ہم نفسو
اس سال تو چشمون سے بہا لین دریا
معلوم نہین اگلے برس ہون کہ نہ ہون

ولہ

جب اکبر مہ رو کا دم ٹوٹتا ہے
سب کہتے تھے سرور پہ ستم ٹوٹتا ہے
فرماتے تھے شہ کوہ بھی ہو جاتا کاہ
سر پر شبیر کے وہ کوہ الم ٹوٹتا ہے

ولہ

صد چند تھی مہر کی حرارت رن مین
تھی حد سے سوا دھوپ کی شدت رن مین
وہ آگ برستی تھی کہ تپتی تھی زمین
ہر ذرہ تھا خورشید قیامت رن مین

ولہ

مصروف غم شاہ مین ہی ہر ذی ہوش
اشکون کا مری بیٹھنے سے کیونکر ہو جوش
پوشاک کو کیا دیکھتے ہین اہل خلاف
رونے کی نشانی ہے جو ہون آنکھ سیہ پوش

ولہ

خوش رکھتا ہے انسان کو غم شاہ امم
ان اشکون سے تھا سرسبز ہی باغ عالم
پوشاک محرم مین جو ہے سبز اپنی
رونے سے ہرا ہوا ہے نخل ماتم

ولہ ١٦

ریحونکے محرم مین جو افزونی ہے
اس شہر مین دیکھو برکت دونی ہے
ان روزون بیان لاتی مین تشریح حسین
آباد ہے ہند کربلا سونی ہے

ولہ ١٧

معلوم نہ کچھ ہوا محرم افسوس
اچھی سہر کے نہ کرنے پایے ماتم افسوس
تاریخ کی اختلاف نی ہمین قتل کیا
دس دن مین ہی ایک روز ہوا کم افسوس

ولہ ١٨

پرنور محرم مین ہے سارا عالم
جو جہاڑ ہے قندیل فلک سے کھین کم
کثرت سے ہی روشنی کی روشن ہے یہ
از روز ہمین خاموش ہوئی شمع حرم

ولہ ١٩

سراہ یہ عبادات ریائی ہے گناہ
ماتھے کو یہ رگڑا ہے کہ گھسا ہے سیاہ
لوگون کے دکھانے کو نمازین پڑھنا
لاحول ولا قوت الا باللہ

ولہ ٢٠

کہتے تھے حرم ظالمون نے لوٹا ہے
پردیس مین فرزند نبی چھوٹا ہے
بے مہری دوران نے بڑا داغ دیا
اہی ماہ عرب ہم یہ فلک ٹوٹا ہے

ولہ ٢١

شہر بن مین پکارتے تھے بھائی بھائی
پانی یہ ہوئی تھی لڑائی بھائی
عباس ہوے غریق آب آہن
تھے شیر جو دریا کے ترائی بھائی

ولہ ٢٢

توش رو بیسے زہر کا جگر ہوتا ہے
یہ فائدہ رونے سے سحر ہوتا ہے

بنتا ہے یہاں خون کا قطرہ آنسو — طیار وہاں قصر گہر ہوتا ہے

ولہ ٢٣

کیا رتبہ حسینؑ کا ہے اے رب ودود — رحمت کا نزول ہے فرشتوں کا ورود
وا رہتے ہیں ابواب جنان وس دن تک — دوزخ کی بھی ہو جاتی ہیں رستے مسدود

ولہ ٢٤

شیعوں کے یہ مرتبے ہیں ہونیوالے — پائینگے جنان جان کے کھونیوالے
بڑھ جائیگی آبرو خدا کے نزدیک — محشر میں ہنسینگے شہ کے رونیوالے

ولہ ٢٥

کب ہند سے کربلا کو رحلت ہوگی — قسمت میں اگر یہی تو زیارت ہوگی
رہ رہ کے سحر مجھکو یہ آتا ہے خیال — شبیر کے کیا نور کی صورت ہوگی

ولہ ٢٦

سچ ہے نہ کہو کہ قول شاعر ہوگا — دیکھے گا وہ آپ جو مبصر ہوگا
قرآن میں ہی گو کہ ذکر صبر ایوب — دنیا میں حسینؑ سا نہ صابر ہوگا

ولہ ٢٧

کب غم سے نجات بندہ پرور ہوگی — اس نور سے قبر کب منور ہوگی
ہرچند کہ سمجھائیگا نقشا اپنا — مولا کے زیارت تو میسر ہوگی

ولہ ٢٨

اعجاز سے ہیں تمام عالم میں حسینؑ — موجود ہوتے ہیں ہر مجلس ماتم حسین
حسرت نہ رہی خوب سا شیعو رو لو — دس روز کے مہمان ہیں محرم میں حسین

ولہ ٢٩

بی مثل ہو لاجواب ہو ایسے ہو | ہو اور بھی کوئی تو کہو کون ویسے ہو
ہم خوب جانتے ہیں جیسے ہوئے ہیں امین | صاحب ہو بہت خوب غرض جیسے ہو

## مخمسات منقبت

ہر ایک درد کی ہے جہان میں دوا علی | مشکل میں کام آتا ہے مشکل کشا علی
شیعوں کا مقتدا ہے علی پیشوا علی | لاریب ہے وصی رسول خدا علی
مثل نبی کے ہے بعد نبی رہنما علی

بے مثل ہے دیار عرب میں نہیں جواب | برحق کہ شہر علم نبی کا علی ہے باب
ہیں مومنوں میں یہ لقب خاص انتخاب | شیر خدا امیر عرب شاہ بوتراب
خیبر شکن امام زمن مرتضی علی

طاقت ہو دل کو نام سے ایسا امام ہے | گویا وہ گنگ ہے جسے انہیں کلام ہے
سامع پہ اوس کے فرض درود و سلام ہے | سچ ہے عصای پیر و جوان ہے وہ نام ہے
گرتے ہوئے سنبھلے جو کہا مرتضی علی

بھائی کسی نبی کے علی سے کہیں بھی تھے | شاگرد ایک آپ کے روح الامین بھی تھے
ملا نظر نبی کے دم آخرین بھی تھے | بھائی بھی تھے قریب بھی تھے جانشین بھی تھے
داماد بھی رسول کے تھے مرتضی علی

ایسا جہان میں اہل کرامات کون تھا | ایسا جہان میں صاحب طاعات کون تھا
ایسا جہان میں محو عبادات کون تھا | ایسا جہان میں تارک لذات کون تھا
کھاتے تھے کچھ نہ نان جوین کے سوا علی

چھٹکی سے پھینکا کلہ اژدر کو پھاڑ کے | انسان کیا کہ دیو کو چھوڑا پچھاڑ کے
بدر و احد میں کیسے لڑے پاؤں گاڑ کے | خندق پہ رکھ دیا در خیبر اوکھاڑ کے

۵ خاقون ہین زور کرنے سے تھے پی انتہا علی

رنگین ہے بن بیہی رشد قدسی سرشت کا
ایمان لاسے دیکھ کے مالک کنشت کا
اور ٹھا ہی رنگ موسم اردی بہشت کا
جبیریل لائے خلد سے حلہ بہشت کا

۶ پہنے اگر حریر جنان کی قبا علی

بعد از نماز اپنی دعا ہی یہ صبح و شام
سن لو طفیل سید مظلوم یا امام
مولا مرے بدل ہی سحر آپ کا غلام
بر آئین مطلب اس ان بیتاب کی تمام

۱ مولا ہی نام آپکا مشکل کشا علی

## خمسہ منقبت

بزم آرا ہین جب پیغمبر خدا ہی پاک کے
اطلس گردون بچھے لے بساط خاک کے
آدمی کیا آتی ہین ساری ملک افلاک کے
وصف کرتا ہون وزیر حضرت لولاک کے

۲ نردبان عرش کا محفل مین منبر چاہیے

تیری الفت بھی پیمبر کی برابر چاہیے
اے وصی مصطفے تجھکو نہ کیونکر چاہیے
قلب مین اہل صفا کے نور داور چاہیے
دل مین ہر مومن کے یا مولا ترا گھر چاہیے

۳ یہ جو کعبہ ہی تو اسمین جا ہی حیدر چاہیے

کعبہ مقصود ہی بیشک علی مرتضے
دولت ایمان کی ہے اگی حشمت دنیا ہی کیا
رات دن اپنا سخن تکیہ ہی یا مشکل کشا
بادشاہون کو مبارک سایۂ بال ہما

۴ اپنے سر کو سایۂ دامان حیدر چاہیے

ہین عوض زیر باد شاہ انبیا کے ہم گدا
تخت شاہی سے ہین بہتر ہی اپنا بوریا
جم سے کیخسرو سے دارا سے سوا ہی مرتبا
بادشاہون کو مبارک سایۂ بال ہما

۵ اپنے سر پر سایۂ دامان حیدر چاہیے

مولد حیدر بنا ہی خالق اکبر کا گھر | پاؤن نی جا پائی دوش احمد مختار پر
لے انکو تھی چرخ پر حضرت سی نکر شیر نر | رتبہ عالی علی مرتضی کا دیکھہ کر

ہی زبان پر نعرۂ اللہ اکبر چاہیے

یا د شاہ سو انجے کوئی شاہ والا کم نہین | بند غم شاہ شہیدان اور کوئی غم نہین
بادۂ عشرت کی جو طالب ہوں نہین ہم نہین | احتیاج ساغر فغفور و جام جم نہین

جام کوثر مجھکو یا ساقی کوثر چاہیے

تیرے رتبون سے کوئی بجز ذات حق محرم نہین | عرش اعلی سی زمین قبر والا کم نہین
تشنگی حشر کے دہشت سی دم مین دم نہین | احتیاج ساغر فغفور و جام جم نہین

جام کوثر مجھکو یا ساقی کوثر چاہیے

یا علی تیری زیارت کا نہین طالب ہے کون | مشک آہوی کرامت کا نہین طالب کون
یا علی تیری عنایت کا نہین طالب ہی کون | عنبر دریای رحمت کا نہین طالب ہی کون

ہر غلام مرتضے کو جیب عنبر چاہیے

حب حیدر ہے وہ شی جس سی کہ بیڑا پار ہے | آشنای مردمان دہر سے بیکار ہے
غیر سی طالب دکا ہون مجھی انکار ہے | بار احسان علی مرتضی درکار ہے

بحر عالم مین ہمری کشتی کو لنگر چاہیے

وصف و مرتضی تشنیع سی کا فرنہ کر | رستم دستان تہازال ناتوان پیش نظر
وہ تو وہ ادنی غلاموں مین ہے طاقت اسقدر | ہی جوان حیدری مین زور حیدر کا اثر

فتح شہ اعدای دین کو باب خیبر چاہیے

ہم سحر کیطرح ہین بارہ اماموں کی غلام | رات دن ورد زبان رہتے ہین آقا ومی نام
عشقبازی سی محب پنجتن کو کیا ہی کام | الفت معشوق سی لازم ہی نفرت ای سلام

نہر کیسی برق وش انکی چھٹری ہی ملاس
آسمان کا عکس ہی پانی مین پیدا بر ملا
ہی زبان صبح پر ہر دم یہ شعر آبدار
ساقیا تجھکو مبارک ہو بطِ مے کا شکار
نہر کا ہے کو ہی اک دریا ہی قیصر باغ مین

صورت سرو لب جو لمعہ کسی ہین بیشمار
ہین ہزاری نور کے ایک ایک لمع مین چار چار
شعلۂ آواز سی روشن ہی چوک پیش یار
آگ پانی مین لگا دیگی صنعت آشکار
چشمۂ خورشید کا جلوا ہی قیصر باغ مین

ای سحر بعد از نماز اپنی دعا ہی صبح و شام
جانِ عالم ہین حقیقت مین خدا رکھے یہ نام
سیر کرنیکو غریبون کی دیا ہی حکم عام
شعر پڑھتے پھرتے ہین رنگین بیان رنگین کلام
ہر چمن مین ڈھیر پھولون کا ہی قیصر باغ مین

خوش ہین سلطان عالم یہ چمن پھولی پھلے
ہر برس سیرین کرین ہم یہ چمن پھولی پھلی
جمع ہون یکرنگ باہم یہ چمن پھولی پھلے
کہتی ہین پریان بھی جھم جھم یہ چمن پھولی پھلے
کیا اکھاڑا راجہ اندر کا ہی قیصر باغ مین

## مخمس ۵

دیکھو بہارِ حسن خدا داد باغ مین
کیا سرو قد کھڑے ہین یہ شمشاد باغ مین
نیمہ بھی ہی سحابکا استاد باغ مین
پھرتے ہین صنوبر و شمشاد باغ مین
شاید حضور آئی ہین سجاد باغ مین

لالی کی پلٹنین ہین برابر سجے ہوئی
وردی سیاہ و سرخ نئی قطع کی ہوئی
موج ہوا کی ہاتھون مین کرچین لئے ہوئے
غنچون کی رفلین لئیں چلاتی چڑھے ہوئی
کھولے نشان سوسن آزاد باغ مین

ہر گل ہوا کی گھوڑی پہ ہی آج کل سوار
آگے پری کی ابلق ایام پر سوار

ہے تو نے اپنی رنگ پہ سو رنگ یادگار — کیونکر نہ شاد ہو کی بجا ہی طلسم ہزار

ہین خانہ زاد مرغ چمن زاد باغ مین

گلگشت کو فقط نہین آتی مین کچہ حضور — اک ذات خاص سی متعلق ہین سوا مور

جور و جفا کی گل کو سزا دینی ہی ضرور — گلدستی مین بندہے گا کیا ہی بڑا قصور

اک مشت پر پہ اور بیداد باغ مین

ایسا ہی کوئی کرتا ہی یار آشنا کی ساتہہ — گذری بہار عمر اسی بی وفا کے ساتہہ

باغ جہان مین لایا کہا نسی لگا کی ساتہہ — اولٹی چہری سی ذبح کیا کس ادا کی ساتہہ

سمجہا کہ کون سنتا ہی فریاد باغ مین

جو کچہ کہ ان گلون پہ ستم ہون عجب نہین — جتنے ہنسے ہین اتنی ہی غم ہون عجب نہین

انصاف یہ کتب مین رقم ہون عجب نہین — گلچین کے دونون ہاتہہ قلم ہون عجب نہین

سن لی ہی عندلیب کی فریاد باغ مین

قمری کا طوق سرو کو پہنایا جائے گا — گردن مین ہاتہہ دی کی یہ جوڑا جائے گا

صیاد آج قید مین بٹھلایا جائے گا — سنبل کا گیسو او بجہا ہی سلجھایا جائے گا

نالان بہت ہین مرغ چمن زاد باغ مین

عیسی نفس جو ہی غنیمت ہی اسکا دم — جہونکون سی جان آگئی درختون مین یک قلم

کہتا ہون راست مصحف گل کی بہی قسم — نکلی گلشن کے بچہ طاوس صبح دم

رکہہ دو جو شب کو بیضہ فولاد باغ مین

شوخی سی اسقدر چٹکا ہی پڑتا ہی رنگ گل — وقت خرام جیسے چھلکتا ہی جام مل

کیا بلبلون نی صل علی کا کیا ہے غل — تصویر یار کی ورق گل مین جزو کل +

ہی ہر چمن مرقع بہزاد باغ مین

۱۷ کیا پیش پڑا ہی حسن خداداد باغ مین

کیسے کیا جا سہا ہیں گا تو ہیں یا خیابان — پھولا پھلا رہی یہ چمن زیر آسمان

سبزی او سنبل جعفری لا عمر جاودان — پہرسے یہ حکم یہ ہے آئی آگر خزان

۱۸ باقی نہ یادگی صورت شداد باغ مین

ایکی سیا ایسی مبارک ہوا ای سحر — باغ جہان مین نخل تمنا ہو بار ور

نخل مراد مین سے آیا کرین ثمر — سرسبز یہ چمن سے گل اسکی اہل زر

۱۹ دن رات ہنسکے ہینا سجاد باغ مین

اک رنگ خاص ہی کہ وہ اپنی سخن مین ہے — مشہور دور دور ہون مسکن وطن [illegible]

فانوس مین یہ شمع ہی انور انجمن مین ہے — بلبل کے چہچہے کا تکلف چمن [illegible]

نواب تاجدار کرین یاد باغ مین

# واسوخت اول

اب دلمین رنج او ٹھانیکی طاقت نہین رہی — تحلیل روح ہو گئی حالت نہین رہی

وہ ولولی وہ جوش وہ وحشت نہین رہی — وہ دل نہین رہا وہ طبیعت نہین رہی

۲ آہین بھی کھینچیے تو یہان کچھ اثر نہین
آگے جو پیار کرتے تھے آب وہ سحر نہین

کپڑے بھی گیروی نہین رنگا اور ہو گیا — دو دن مین کچھ مزاج کا ڈہنگ اور ہو گیا

سونیکا وقت اور پلنگ اور ہو گیا — آزاد تھا فقیر تہنگ اور ہو گیا

۳ بیڑی ہمارے پاون کی شکر خدا کٹی
قید فرنگ عشق سے چھوٹی بلا کٹی

شکر خدا کہ اتو ذرا جی بحال ہے — برہم مزاج ہی نہ طبیعت [illegible]

ایسا بھی ہو گیا کبھی ہر بار کون نہین | یوسف بھی ہو تو ہمکو تو ای یار کون نہین

۹
گذرے ہم ایسے عشق سی چاہت سے باز آئی
گھر مین اکیلے بیٹھین گے صحبت سے باز آئی

بیٹھے بٹھائے مفت مین بدنام کون ہو | یون بیقصور مورد الزام کون ہو
کب بوجھتا ہے یار گل اندام کون ہو | جانے بلا سحر ہو کہ تم شام کون ہو

۱۰
شاعر ہو لاجواب اگر اپنے واسطے
علم اپنے واسطے ہے ہنر اپنے واسطے

بیمثل بی نظیر ہو تم ہو کسیکو کیا | پہونچے ہوئے فقیر جو تم ہو کسیکو کیا
اپنے لیے امیر جو تم ہو کسیکو کیا | اک زلف کے اسیر جو تم ہو کسیکو کیا

۱۱
اُلجھوگی آپ پیچ مین تم آپ آؤگی
بوسہ جو لوگے گیسوون کا مار کھاؤگے

سمجھا سکی کوئی کیا ہمین خود عقلمند ہین | کس بات مین خدا کی عنایت سی بند ہین
مضمون کیا بلند ہین رتبے بلند ہین | خود بین اگر ہین یار تو ہم خود پسند ہین

۱۲
شہرے ہین پوچھیے تو زیادہ ہین کم نہین
بالفرض کم بھی ہین تو کچھ اسکا بھی غم نہین

ہر حال مین ہین خوش بخداوہ بشر ہین ہم | لاکھون شبا کی چھوڑ دیے ہین سحر ہین ہم
ہر چند اہل دل ہین مگر بے جگر ہین ہم | ہوجائی حشر بھی تو جدہر ہین ادہر ہین ہم

۱۳
تعریف کر چکی ہین برا کیا بھلا کہین
صحبت کے لوگ خوب ہین ہمکو تو کیا کہین

کہتے تھے تمسے چھوٹی تو جی چھوٹ جائیگا | دامان صبر ہاتھ سے بس چھوٹا جائیگا

نازک بہت ہی شیشۂ دل ٹوٹ جائیگا | سینہ مین ایک آبلہ ہے پھوٹ جائیگا

کچھ بھی ہوا وہ صدمے جدائی کی کیسے تھے
ویسی ہی ہین خدا کی عنایتین جیسے تھے

وحشت وہ اب نہین ہی کہ مین لا کہ کوہ پر | اشکون سہی ٹپک گئی گل داغ جنون پہ اوس
کھتے تھے نہ جائیگا شوق کنار و بوس | گھر اک اوٹھا لیا آپ کے پڑوس

نقشے جمے ہین دل پہ مرے نقش ہی تہا
آپ دلکشا وہی ہی فرح بخش ہی وہی

اوٹھنے کو جی نہ چاہا وہ صحبت ہی اندنون | گھری مین ایک چاند کی صورت ہے اندنون
جنکی ہوئی قدیم محبت سے ہے اندنون | بی گنتی ہو ہی لو یہ اجازت ہے اندنون

کیا چاندنی ہی کوٹھے کے اوپر پلنگ ہے
پیکر شراب لیٹے ہین کچھ اور ڈھنگ ہے

قابل ہی سننے کے شب وصال کی گفتگو | باتین غضب کے اور ہی رغبت کی گفتگو
آشوب ہی عشق و محبت کی گفتگو | دل پر ہی نقش آج کی صحبت کی گفتگو

مین کہہ رہا ہون پیار سے جب کے ہو رہو
ملتا ہے یہ جواب کہ سو رہنے دو دور رہو

باتین غضب کی یاد ہین فقرے ہی غضب کے ہین | یہ لوگ اس زمانے کے ہین اور ڈھب کے ہین
ہر دل عزیز کیون نہ ہون معشوق سب کے ہین | بانی ہیں بانی محفل عیش و طرب کے ہین

ہر دم رہیگا وصل یہ ثابت ہی ڈھنگ سے
نازک یہ ہین اوتر نہین سکتے پلنگ سے

پریان نہ ہون گی قاف مین ایسی تعین ہے | واللہ آدمی تو نہایت حسین ہے

یہ اپنی لکھنؤ کی بھی کیا سرزمین ہے — زیب النسا سی نور جہان سے حسین ہے

۱۹

خود صاحب سخن ہی بہت شعر فہم ہے
لیکن کمال عاشق شیدا سے وہم ہے

ایسا ہی آدمی نہین دیکھا ہی آج تک — آنکھون مین دلین چبھتی ہی وہ نوک پلک
ایسا نہین کہ چاند سا چہرہ ہو پھبی نمک — کوٹھے پہ رکھیے پاون تو پایہ آشنا ہی فلک

۲۰

جاتے ہین پہ فرشتون کے کہنا ہی اب فضول
انسان کی دعا بھی نہین ہوتی ہی قبول

تلوار کی ہی چال زمانہ ہی نیم جان — کشتون کی پشتے ہو گئے رکھا قدم جہان
کہتے ہین یہ چھرے ہیں بچے کوئی نوجوان — جوتے کے گنگرو اور ملاتی ہین ہان ہین

۲۱

غل ہی یہ پھونکا ہی کہ ذرا کہہ کر اسے
چلیے وہ چال کہ بک سی خود لوٹ جائیے

دونون کا جوڑ خوب ہے کیا اوسکی شان ہے — ہم ہین نحیف و زار تو وہ دھان پان ہے
کچھ پوچھیے نہ حال بڑی داستان ہے — کیا کام آپ کو کہین اونکا مکان ہے

۲۲

قاضی ہین آپ شہر کے یا کوتوال ہین
کچھ اور ہے ارادہ تو بیجا خیال ہین

حد سی سوا مزاج مین لاف و گزاف ہے — جو بات ہے وہ ساری جہان کے خلاف ہے
شہرہ خدا کی فضل سی تاکوہ قاف ہے — مذہب یہ ہی کہ خون احبا معاف ہے

۲۳

تلوار سے کلائی صفائی مین کم نہین
اکڑ تاکی مین جو ہاتھ اوٹھا سمجھے ہم نہین

اس جستجو کی وجہ سبب مدعا غرض — سمجھے نہین علاقہ تو اونسی ہی کیا غرض

دل کو پسند پوری کچوری کی بو کہان | عطر حنا یہ بالون مین ای ماہرو کہان

٢٩
زر چیز کچہ نہین ہی محبت ہی چیز ہے
اسکا سے مزہ نہین وہ بی تمیز ہے

اب صاف صاف کہتے ہین ایسا نہ سمجھے تھے
اگر تم اپنے زعم مین کیا کیا نہ سمجھے تھے | معشوق نہ سمجھے تھے تمھین شیدا نہ سمجھے تھے
ایسا مزاج ہوگا یہ اصلا نہ سمجھے تھے

٣٠
اپنی خطا نہین یہ سمجھ کا قصور تھا
کیا دخل اون دنون مین ہمین ای حضور تھا

صحبت جمانے کے لیے کیا اور گہر نہ تھا
سب پر نظر تھی وہان ہمارا گذر نہ تھا | پریون کا اور کوٹھے پہ شاید گذر تھا
یہ خوف تھی کچہ ایسا تمھارا بہی ور نہ تھا

٣١
جی چاہتا تو ہم نہ ہو سکتے وہان تلک
انسان تو وہ ہی کہ گیا اسمان تلک

واقف ابہی نہین ہو ہماری مزاج سے
کچہ بات اور پای گئی اس مزاج سے | بدلین کلاہ گوشہ سلیمان کی تاج سے
کافر ہوا اس گلی مین بہی آئی جو آج سے

٣٢
اپنی جگہ پہ دیکہہ سکین گے نہ غیر کو
جا بیٹھین گے چوک اور ہی رستے سی سیر کو

مشتاق اس قدر نہین بندی جمال کے
تیور ہی اور ہوتی ہین اہل کمال کے | ادہی نظر تو سینکڑون پہ نکال سے
آنکہین نکالیے گا ذرا دیکہہ بہال کے

٣٣
نوکر ہے کون رکھے لو ستانے کے واسطے
عذر دور ڈہونڈہو نازو ادہا کے واسطے

نازک مزاج قابل جور و ستم نہین | نقرا نہین یہ جور نہین ... ہم ...

ہمکو نہین ہی رنج تو ہمکو بہی غم نہین ۔۔ وہ قہر ہی پڑے ہین اور کوئی ادنین ستم نہین

۳۴
جو ہون گرے پڑے وہی گہر ہین پڑے رہین
شامت ہماری ہم جو لگی ہین کہڑے رہین

ان ٹہنڈہی گرمیون سے ہی نفرت الگ الگ ۔۔ سوتنیکے ہی حور گلشن جنت الگ الگ
ہر جا ہیونگی کچہ نہین صحبت الگ الگ ۔۔ ہر ایک سی ہی لذت محبت الگ الگ

۳۵
ہمکو کسیطرح یہ دو عملا نہ بہائے گا
یکتا جو کوئی ہوگا وہ کاہے کو آنے گا

یارونکی ایک یہ بہی حکمت تہی کہ اُنکا عشق ۔۔ پیری مین بہی ہوا ہی کہین نوجوان کا عشق
وارفتہ کر چکا کئے سرو روان کا عشق ۔۔ دنیا کا یون تو شوق ہی سارے جہان کا عشق

۳۶
پابند آدمی نہ عقیدے پری سے کے ہین
اچہا مکان بہی ہو تو عاشق اسی کی ہین

حد ہی سوا کچہ ایسی طبیعت نہ آئی تہی ۔۔ پہلے ہین بیستر یہ صحبت نہ آئی تہی
قامت کی عشق مین تو قیامت آئی تہی ۔۔ بیمار ہجر کی او سہی تہی طاقت نہ آئی تہی

۳۷
انسان ہی تو ہی کبہی ایسا بہی ہوتا ہے
فصد بن بہی کہلتی ہین کبہی سودا بہی ہوتا ہے

فرہاد کا نہ نام لو قرآن درمیان ۔۔ شیرین سی بہی زیادہ ہی شیرین بیان ہماری
پتہر ہو پہار سے وہی ٹہیرے خدا کی شان ۔۔ قربان ایسے عشق کے یہ کیسا امتحان

۳۸
خود بہی ذلیل عاشق غمخوار بہی ذلیل
گل بہی ذلیل بلبل گلزار بہی ذلیل

ہمسا تو آدمی تمہین ملنا محال ہے ۔۔ بیجا ہی اوسکا جو بیہودہ خیال ہے

صورت کا ایک رنگ رہی کیا مجال ہے
ہر آفتاب حسن کو آخر زوال ہے

۳۹
ادنا بہی ہو تو آپ سے بہتر ہے چاہیے
ذرہ بہی ہو تو مہر منور سے چاہیے

اب کیا سبب دنون سے طبیعت اوچاٹ ہے
تلخی مرگ آج کل افیون کی چاٹ ہے
کشتی عمر تیغ تغافل کے گھاٹ ہے
تمسے جدا کیا ہمین کیا خوب کاٹ ہے

۴۰
دشمن ہوا اک جہان کے تم دوست کسکے ہو
تلوار ہو اوسی کی ہو قبضے مین جسکے ہو

اک دن وہ تہا کہ رہتے تھے آٹھون پہر سحر
منہ دیکھنے کو اوٹھتے تھے وقت سحر سحر
جائے نظر تہا گھر مین تمہارے سحر سحر
اندھیر ہی کہ اب نہین آتے نظر سحر

جاگے جو وصل یار مین تقدیر سو گئے
اپنی تو ہر طرح سے غرض صبح ہو گئے

## واسوخت دوم

۱
تالمین دم ہی بہت عشق سی جی بیزاری ہے
زندگی تلخ ہی اب روح سی بیزاری ہے
نام لیتے تھی جسکا وہی بیماری ہے
سیکڑون اسمین گئی اب کی مری باری ہے
سخت بیمار ہون یہ سال مجھی بھاری ہے
لکھنو چھوٹتا ہی کوچ کی طیاری ہے

۲
وقت آنست گزین دار فنا در گذریم
کاروان رفتہ و ما نیز براہ سفریم

نہی سیر شام مجھی کوئی دوا راس نہین
گلخنے بنتے ہین لیکن تری بو باس نہین
میرے جینے سے تر ہین کسی پاس نہین
طاقت اوٹھنے کی نہین بھوک نہین پیاس نہین
سب سے نفرت ہی کوئی آس نہین پاس نہین
کیا تعجب ہی کہ تجھکو بھی مرا پاس نہین

٣

از غم عشق تو بیمارم و میدانی تو
وز غم عشق تو بدل دارم و میدانی تو

یہ ستم دیدہ و دلخستہ نہ کر ای ظالم
کیون مرے قتل پہ باندھی ہے کمر ای ظالم
یاد کرتا ہون تجھی آٹھ پہر ای ظالم

اپنی بیماری کی لے جلد خبر ای ظالم
اُڑ گیا آہ کا دنیا سے اثر ای ظالم
تو مجھے بھول گیا دل سے مگر ای ظالم

٤

از چہ با من نشوی یار چہ می پرہیزے
یار شو با من بیمار چہ می پرہیزی

آخر اس ضعف نے یہ شکل بنائی میرے
اب یقینی ہی قضا ہجر مین آئی میرے
حشر کے دن ہی گئی اب تو صفائی میری

نبض چلتی ہی تو بستی ہی کلائی میرے
تمکو منظور ہوئی دل سے جدائی میرے
جیتے جی اب نہین ممکن ہی رسائی میرے

٥

فارغ از عاشق غمناک نمی باید بود
جان من این ہمہ بیباک نمی باید بود

غم نہین ہجر مین دنیا سی گذر جاونگا
اب نہ اس کوچے سی اوٹھونگا نہ گھر جاونگا
در ہی اتنا کہ تیرے دل سے اوتر جاونگا

آپ کے عاشقون مین نام تو کر جاونگا
گو مین عاشق نہین ہون نام تو کر جاونگا
دیکھ لینا مین گلا کاٹ کی مرجاونگا

٦

من اگر کشتہ شوم باعث بدنامی تست
موجب شہرت و بیباکی و خودکامی تست

بے خبر مجھسے ہو تم خاک بسر ہو میرے
دہر کہتا ہے یہ نہ کیون مد نظر ہو میرے
آج مرجاون مین کل موت اگر ہو میرے

مر ہی جاون تو مہینون مین خبر ہو میرے
یہ دعا کیون نہ بھلا آٹھ پہر ہو میرے
آپ فرماتے کس طرح بسر ہو میرے

٧

شرح درماندگی خود چہ تقریر کنم
عاشقم چارۂ من چیست چہ تدبیر کنم

ہجر مین بن نہین پڑتی ہی کوئی بات مجھے
ہر جہنیا مرے سے بیٹھے ہی برسات مجھے
سب تکلف نظر آتی ہین خرافات مجھے
وصل کا دھیان رہا کرتا ہی دن رات مجھے
دی ہی خالق نے عجب طرح کی اوقات مجھے
وصل ہونے کی بتا دو تو کوئی گھات مجھے

٨

مدتی ہست کہ حیرانم و تدبیرم نیست
عاشق بی سر و سامانم و تدبیرم نیست

رات فرقت کی نہ دیکھی تھی بری آج تلک
نہ لگائی تھی یہ ساونکی جھڑی آج تلک
ہمنے کھائی تھی یہ پلکونکی چھری آج تلک
رو کی کاٹی نہ تھی ایک ایک گھڑی آج تلک
نہ سہی تھی بخدا اتنی کڑی آج تلک
یہ مصیبت نہین واللہ پڑی آج تلک

٩

انچہ کردی تو بمن ہیچ ستمگار نکرد
ہیچ سنگین دل و بیدادگر این کار نکرد

کب تلک تمسے جدا رات دن رنجور رہون
کب تلک عاشق نہین آپکی مشہور رہون
کب تلک وصل کی امید مین مسرور رہون
کب تلک ظلم سہون چپ ہون مجبور رہون
کب تلک خالی محبت مین بہلا چور رہون
کب تلک پاس رہین غیر مین مین دور رہون

١٠

شرح این آتش جانسوز نگفتن تا کی
سوختم سوختم این سوز نہفتن تا کی

تری صحبت مین کسی کو کبھی بار نہ تھا
سامنے تیرے کبھی عشق کا اظہار نہ تھا
تجھسے ملنے کا کبھی آپ کو انکار نہ تھا
تخلیہ ہوتا تھا دن رات یہ دربار نہ تھا
اس طرح وصل کا ایک ایک سی اقرار نہ تھا
دل کسی اور کا بالون مین گرفتار نہ تھا




کس درین سلسلهٔ غیر از من دلبند نه بود
یک گرفتار ازین جمله که هستند نه بود



ہمنے مغرور کیا تجھکو بنایا ہے ہمنے
اس قدر درد کیا تجھکو بنایا ہے ہمنے
رنج منظور کیا تجھکو بنایا ہے ہمنے

ای پری حور کیا تجھکو بنایا ہے ہمنے
تشنائیمن چور کیا تجھکو بنایا ہے ہمنے
سب مین مشہور کیا تجھکو بنایا ہے ہمنے




بس که کردم همه جا شرح دل آزاری تو
شهره گشت ز غوغای تماشائی تو



مجھسے دم بھر کی جدائی نہ کبھی ہوتی تھی
لوگون مین میری برائی نہ کبھی ہوتی تھی
نا رساونکی رسائی نہ کبھی ہوتی تھی

رات دن ایسی لڑائی نہ کبھی ہوتی تھی
چھپکے غیرون سی صفائی نہ کبھی ہوتی تھی
گھری مین ساری خدائی نہ کبھی ہوتی تھی




این زمان عاشق سرگشته فراوان داری
کی سر برگ من بی سر و سامان داری



یاد آتی ہین وہ دن تجھمین اکثر ہمکو
جانا ملتا نہ تھا گھر سے تیری باہر ہمکو
ایک بوسہ نہین ہوتا ہے میسر ہمکو

رات دن وصل سی حاصل تھی دم بھر ہمکو
اب نئی رنگ دکھاتا ہے مقدر ہمکو
گالیان ملتی ہین غیرون کی برابر ہمکو




پیشت تو بلند و پایهٔ کمن هر دو یکیست
عزت مدعی و حرمت من هر دو یکیست



تیرے گھر سے نہ تھے آگاہ غلط سمجھے تھے
دی دیا مفت مین دل آہ غلط سمجھے تھے
اب نہین جانی کی او بدراہ غلط سمجھے تھے

باوفا تمہین سمجھے تھے واللہ غلط سمجھے تھے
کیا بری چیز ہی یہ چاہ غلط سمجھے تھے
خیر قصہ ہوا کوتاہ غلط سمجھے تھے

۱۵

جان من سنگدلی دل تو دادن غلط است
چشم امید براه تو کشادن غلط است

روز کی ظلم سہون جان کہان تک کب تک
دل کو وحشت رہی ہر آن کہان تک کب تک
پھرون گلیون مین پریشان کہان تک کب تک

وصل کی بات کا ارمان کہان تک کب تک
ایسی چاہت کی ہی قربان کہان تک کب تک
صاحب اللہ نگہبان کہان تک کب تک

۱۶

چون چنین است پی کار دگر باشم بہ
چند روزی سپے دلدار دگر باشم بہ

خوبصورت ہین زمانی مین ہزارون تمسے
بیمروت ہین زمانی مین ہزارون تمسے
کج طبیعت ہین زمانی مین ہزارون تمسے

صاف رنگت ہین زمانی مین ہزارون تمسے
بی محبت ہین زمانی مین ہزارون تمسے
لوگ آفت ہین زمانی مین ہزارون تمسے

۱۷

نخل نوخیز گلستان جہان بسیار است
گل این باغ بسی سرو روان بسیار است

یہ تو فرمائے صاحب حقیقت کیا ہے
جو کہ کچھ مال نہ ہو اوسکی محبت کیا ہے
بیمزہ رہنے مین نزاکت کے لذت کیا ہے

آپ کیا مال ہین اور آپ کی صورت کیا ہے
بیمروت سے گلا کیا ہی شکایت کیا ہے
آپ کو پیار کرون کیون مری شامت کیا ہے

۱۸

میسرم تا بسجود بت دیگر باشم
بازاگر سجده کنم پیش تو کافر باشم

پیار کرنیکی کی تحسین تمہارے کیا کیا جانو
عشق ہوتا نہین ہوتی ہی قضا کیا جانو
ایسی کمسن ہو بہت نام خدا کیا جانو

بیوفا ہو کسی کہتے ہین وفا کیا جانو
کیونکہ آتی ہی بلا جانی بلا کیا جانو
بی تماشا آدمی ہو تم پیر فزا کیا جانو




در ره من کشتهٔ شمشیر بلا میداند
سوز من سوختهٔ داغ جفا میداند



بهت گیا دل تری باتون سی محبت نه رہی
اب وہ چاہت نه رہی اب وہ طبیعت نه رہی
صدمی پر صدمه ہوا ہجر مین حالت نه رہی

دل مین خاک اوڑتی ہی اب نام کو الفت نه رہی
پیار کرنے مین جو لذت تھی وہ لذت نه رہی
اب تری کوچی مین آنی کی بھی طاقت نه رہی




دستی نیست پی عشق تو دویدیم بس است
راه صد بادیه در دو بریدیم بس است



اب کسی اور کو ہم پیار کرینگی واللہ
تیری الفت کا نه اقرار کرینگی واللہ
نام لینی سی تری عار کرین گی واللہ

اب تری ملنی سی انکار کرینگی واللہ
بلکه ہر بات مین تکرار کرین گی واللہ
دل کہین اور گرفتار کرین گی واللہ




چاره انیست ندانم به ازین رای دگر
که دہم جای دگر دل بدل آرای دگر



ای پری ایسا جلاؤن که تجھی خاک کرون
ایک کرتی په گریبان کتی چاک کرون
سست کرون تجھی بالکل اوسی چالاک کرون

قطع آگی تیری اوس جور کی پوشاک کرون
سامنی تیری اوسی جیب کی بیباک کرون
تو بھی اپنی طرح تجھکو بھی غمناک کرون




بعد ازین رای من انیست همین خواهد بود
من سر این هستم والبته چنین خواهد بود



ای صنم تیری سوا اب کوئی تدبیر نہین
دل لگاکر کہین لازم تجھی هون تاخیر نہین
حال جو اپنا ہی قابل تحریر نہین

اس سی بہتر کوئی معشوق کی تعزیر نہین
صاف باتین ہین یه کچھ پیچ کی تقریر نہین
اوسکی تقصیر ہی کچھ آپ کی تقصیر نہین



این ندانست که قدر همه یکسان نبود
زاغ را مرتبهٔ مرغ غزل خوان نبود





## واسوخت سوم



نئی انداز کا واسوخت سناتی ہین تمھین
جسقدر ہمکو ستایا ہے ستاتی ہین تمھین
گرما گرمی یہ طبیعت کی دکھاتی ہین تمھین
دیکھنا باتو نہین کیا تجھے بتاتی ہین تمھین



صحبتین گرم ہین جشن مبارک صاحب
ضبط کی تاب نہین چپ رہین کب تک صاحب



دل بیزار ہین غصے مین بھرے بیٹھے ہین
وہین بیٹھے مین جہان کی خبری بیٹھے ہین
اب تلک آپکی باعث ہی ڈری بیٹھے ہین
اپنی دانست مین سب عمر مری بیٹھے ہین



دیکھنا کاٹ سروہی کا دکھا دینگے آج
لال کوٹھے ترے گھر کو بنا دینگے آج



مین بہت رنج مین دو چار کو مارینگے ہم
آپ کیا آپ کے گھر بھر سے تو مارینگے ہم
جتنا غصہ ہے رقیبون پہ اوتارینگے ہم
گالیان دینگے ابھی سبکو پکارینگے ہم



پاس بیٹھو نہ لگاوٹ سی ہو دور ہی تم
دور ہو سامنے سے دور رہے ہو دور ہو



آج سے بات نہ کرنا یہ سبک دیتے ہین
دم محبت کا نہ بھرنا یہ کہے دیتے ہین
بات کرتے ہوسے ڈرنا یہ کہے دیتے ہین
اب ا نہین لوگون پہ مرنا یہ کہے دیتے ہین



خوب صحبت ہی تمھین واہ اسی قابل ہو
اپنے قابل نہین واللہ اسی قابل ہو



ہائے تمنے معشوق بنایا تمھین عجیب کیا
اوسکے بدلے مین سلوک آپنے کیا خوب کیا

| | |
|---|---|
| بی حجاب آور وہ ہی ہو کر مجھے محجوب کیا | تمنے جو امر کیا وضع کے معیوب کیا |



آگے اس طرح کی صحبت نہ رہا کرتی تھی
آگے اس طرح کی رانڈ ہی نہ بہا کرتی تھی



| | |
|---|---|
| آگے یہ طور نہ تھا اب جو غضب ہوتا ہے | کنسر ایک ایک سے اسم طلب ہوتا ہے |
| بے پیے چین پیتے تمکو یہ کب ہوتا ہے | نہیں معلوم کہ کون اسکا سبب ہوتا ہے |



ہیں بڑی غیر ونکی لوگون نے بگاڑا تمکو
جوڑ کر کے مری گھر سے اوکھاڑا تمکو



| | |
|---|---|
| تمہ اسطرح سر افراز نہ ہوتے تھے کبھی | آئنہ دیکھکے سو ناز نہ ہوتے تھے کبھی |
| فاش اسطرح مری راز نہ ہوتی تھی کبھی | سحر کی باتون سے اعجاز نہ ہوتے تھے کبھی |



ان دنون میں تری صحبت کا تو یہ رنگ تھا
جوڑ باز ایک نہ تھا ایک حکبت رنگا تھا



| | |
|---|---|
| غیر کی بات کمان ذہن نشین ہوتی تھی | ابر ہوتا تھا مگر برق کہین ہوتی ستی |
| تمہاٹ لو جیندی کی تنہی جب تو ہین ہوتی تھی | فقنا جب کہا کیکو کہتے تھے سنہین ہوتی تھی |



مہین تاڑی کی نہ اسطرح بہر رہتی تھی
ڈبیان یا تو تمون ہی یونہی بہری رہتی تہین



| | |
|---|---|
| صاف تو یہ ہی یہ تنشا یہ کرنک کاہی کو تھی | صاف تو یہ ہی کمر میں یہ سیجک کاہی کو تھی |
| صاف تو یہ ہے یہ رنگت میں چمک کاہی کو تھی | صاف تو یہ ہی کہ یہ نوک پلک کاہی کو تھی |



اگلی اس طرح بدن میں کبھی بو باس نہ تھی
ڈھونڈھ لیتے مین جسے آگے تری یاس نہ تھی



| | |
|---|---|
| کوہ جو ہم آگے بہی دہنیو ہی میں پڑے رہتے تھے | لوگ اس طرح نہ گھر میں پڑے رہتے تھے |

روکنے کے لیے دربان گہر سے تبتے تھے | چاہنے والے نہ گلیون مین اٹھ رہتے تھے



۱۱

آگے اس طرح کسی سے نہ لڑی تھین آنکھین
سب کے آنکھون سے تو آگے بھی بڑی تھین آنکھین



دیکھتا تمکو نہ آتا تھا دکھاتا کیسا | یہ نہ معلوم تھا ہونا ہے نشانہ کیسا
جھوٹھی قسمین کسی کہتے ہین بہانہ کیسا | منہ سے آواز نکلتی نہ تھی گانا کیسا



۱۲

دل کے لینے کی کوئی گہات بھی معلوم نہ تھی
بات کرنے کی کوئی بات بھی معلوم نہ تھی



ابتو کیا کیا نئی انداز نکالے تم نے | واہ کیا ڈھونڈھ کے دمساز نکالے تم نے
آشنا سارے دغا باز نکالے تم نے | نئے اعجاز نئے ناز نکالے تم نے



۱۳

نئی طرح دل مین سمائی ہے خدا خیر کرے
نئی طرح وضع بنائی ہے خدا خیر کرے



آدمیت سی نہین آپ کو مست دیکھ لیا | پیار کرکے تمھین جس مین برس دیکھ لیا
اب زیادہ نہین بندے کو ہوس دیکھ لیا | خوب سا دیکھ لیا آپ کو بس دیکھ لیا



۱۴

اپنی جانب سے ملاقات نبھا مین کب تک
تم مرو اور کسی پر تمھین چاہین کب تک



ہو نہ مغرور کہ ہم پر بھی یہی عالم تھا | یاد تو کیجیے کچھ آپ سے بندہ کم تھا
جیسے ہی سج ہو تم مین بھی یون ہی مین یکتا تھا | آج تک کہتے ہین سب لوگ عجائب ہم تنہا



۱۵

جب یون ہی حسن سے مغرور رہے ہم تم دونون
لکھنؤ مین یون ہی مشہور رہے ہم تم دونون



بلکہ رنگ آپکا مدہم تہا مری رنگت سے | آئینے مین نہین ملتا تہا سی صورت سے

آئینہ دو دو پہر دیکھتے تھے حیرت سے | لوگ سب ڈرتے تھے کہہ سکتے نہ تھے دو

16
منہ پہ منہ رکھتے تھے ہم شرم تمھیں آتی تھی
بات کرتے ہوئے رنگت سی اڑی جاتی تھی

خود پریزاد تھے ہم تمکو سمجھتے کیا تھے | سیکڑوں دیتے تھے دم تمکو سمجھتے کیا تھے
کچھ ہمارے رنج کا غم تمکو سمجھتے کیا تھے | روز کرتے تھے ستم تمکو سمجھتے کیا تھے

17
رات بھر وصل میں رکھتے تھے لڑائی تمسے
چھین لیتے تھے خفا ہوکے رضائی تمسے

جاڑا دن روزوں کا کھانا تو ذرا یاد کرو | چھپکے لیٹے ہوئے گانا تو ذرا یاد کرو
رات بھر میرا ستانا تو ذرا یاد کرو | صبح تک پاؤں دبانا تو ذرا یاد کرو

18
یہ تو کچھ بات نہیں بات کوئی یاد نہ ہو
اور سچ کہیے کہ جو ان باتوں نہیں بتاتا وہ تم ہو

یاد تھی رات کا سونا بھی تمھیں بھول گیا | وہ دوپٹے کا بچھونا بھی تمھیں بھول گیا
سینہ پہ لیٹے ہوئے رونا بھی تمھیں بھول گیا | کیا مسہری کا بھگونا بھی تمھیں بھول گیا

19
کیا ہوا غیر کی الفت میں جو بیہوش ہو تم
خود فراموش نہیں وعدہ فراموش ہو تم

اگلی باتوں کو ذرا یاد کرو یاد کرو | مفت برسوں کی ملاقات نہ برباد کرو
ترک منظور ہو بالکل تو وہ ارشاد کرو | پھر نہیں ملنے کے ہم رو او کہ فریاد کرو

20
حشر تک پھر نہ ملیں گے جو خفا ہونگے ہم
وصل ہوگا نہ کبھی ایسے جدا ہونگے ہم

جھوٹ ہم ہی جھوٹ سہی اکھو تمھیں چھیڑتے ہیں | اپنی صورت پہ ہو مغرور تمھیں چھیڑتے ہیں

عاشقون کا ہی یہ دستور تمہین چہیڑتے ہین | ترک بالکل نہین منظور تمہین چہیڑتے ہین

۲۱

اب بہی کچہ بات نہین ہے جو منالو ہمکو
ہمنے جو باتین سنائی ہین سنالو ہمکو

نسکے جلسے کی خبر آئی تہی سرشار تہے ہم | غصہ اس طرح کا تہا روح سے بیزار تہے ہم
کیا ہوا مارنے پر غیر دنکے طیار تہے ہم | آپ مین کا ہیکو تہے نشئے سے ناچار تہے ہم

۲۲

مفت مین آپ سے او بہی ہوئی تقریر ہوے
بشریت تو ہی انسان ہین تقصیر ہوے

رنج اب جانی دو صورت نہ پریشان کرو | کوس لو کاٹ لو جو چاہو تم ایجان کرو
بس اوٹہو بہر خدا وصل کے سامان کرو | دیکہو گہور و نہ بہت اپنی طرف و بیان کرو

۲۳

مجہسے بیفائدہ کی یہ خفگی جانے دو
بس رولایا بہت ایسے تو ستے جانے دو

تم جو ملجاو تو ہو عید ہمارے گہر مین | سجدے کرتے پہرین ایجان اسی ساری گہر مین
ہو چلین وصل کے سامان تمہارے گہر مین | حشر تک ہون نہ رقیبون کے گذارے گہر مین

۲۴

گہر سے نکلین نہ کبہی اپنا جو گہر ہو دلمین
عشق پیدا وہ کرین ہم کہ اثر ہو دلمین

ہمسے ملجا د رقیبون کو خفا ہونے دو | سایہ کی طرح سے دم بہر نہ جدا ہونے دو
اپنے بیمار کی لازم ہے دوا ہونے دو | زندگی تلخ ہی جینے کا مزا ہونے دو

۲۵

نہین ملنے کے کہین چاہنے والے ہمسے
سارے عالم مین نہین چاہنے والے ہمسے

ہم وہ عاشق ہین اگر تیرا اشارہ ہوجا ئے | مال کیا جان کا دینا بہی گوارا ہوجائے

شمع پالشا بھی سب سے کنارہ ہو جائے — چھوڑ دین گھر ترا کوچہ ہمین پیارا ہو جائے



ہم وہ عاشق ہین ہتھیلی پہ ہمیشہ سر ہے
جان مانگو تو اسی وقت کہین حاضر ہے



خود گلا کاٹ کے مر جائین اگر مرضی ہو — ابھی کوٹھی سے اوتر جائین اگر مرضی ہو
مر کے اس کوچے سے گھر جائین اگر مرضی ہو — منہ سے جو کہتے ہین کر جائین اگر مرضی ہو



آزما دیکھیے اسمین بھی نہین بند ہین ہم
آپ راضی ہون تو باللہ رضامند ہین ہم



خوب اسوخت کہا آپنے واللہ سحر — اپنے غصے سے کیا خوب انہین آگاہ سحر
رونے ملنے کی نکالی یہ نئی راہ سحر — توڑ کے بند کہی صل علی واہ سحر



دل جلانے کی یہ تدبیر نکالی تمنے
مار رکھنے کی یہ تقریر نکالی تمنے



## قصیدہ اول

ہو گئی اور ہی کچھ اب تو ہوائے گلزار — دھوم ہے آئی بہار آئی بہار آئی بہار
باغ مین ہونے لگی خانۂ عشرت طیار — ہر رگ تاک نظر آئی طناب معمار
بارہ دریون مین لگائی گئی جہاڑ آئینے — چلمنین سبز سنہری ہین پڑے گلابی گلنار
جابجا ہونے لگی اطلس و مخمل کے فرش — چھتین سونیکے بنائی گئین سب مینا کار
سرخی کوٹی گئی ہر ایک روش کے اوپر — مہندی کتری گئی چھانٹی گئی سرو گلزار
پہلے سے ہو گئی صاف ہوئی صحن چمن — باغ سے دور ہوئے برگ خزان کی انبار
باغبان مٹھیان ہاتھو مین لیے پھرتے ہین — قد آدم سے نکلنے نہین پاتی اشجار
پھول جتنے ہین مین مصروف بدل ہین گلچین — جتنے صیاد ہین گلشن مین ہین مشغول شکار

ٹھنڈی ٹھنڈی ہے ہوا چھائی ہے گھنگھور گھٹا — زیر تاک انکی سہو تین پڑی ہین میخوار
مینہ برستا ہے جھما جھم کبھی کھلجاتا ہے — کبھی گھر آتی ہے بدلی کبھی پڑتی ہے پھوار
کیاریان ساری ہین لبریز لبالب ہین چمن — باغ سیراب ہین سرسبز ہوئی ہین اشجار
نہرین دریا ہوئی ہین ڈوبی ہین سبزے جوار — نظر آتا نہین اس پار کا سبزہ اوس پار
کوئلین کوکتی ہین بولتے ہین طاؤس — جاتا ہے قرقرونکا شور فلک پر ہر بار
کبھی بیساختہ کرتا ہے پپیہا پی پی — چہچہے اپنے سناتی ہے کبھی بلبل زار
حکم ہوتا ہے یہی باغ کی داروغہ کو — چاندنی کی شب مہتاب مین کھنچے بہار
تھیلیان شیشی کی انگور کی خوشون پہ چڑھین — بادلے اور تمامی سے منڈھے سب اشجار
جا بجا باغ مین اس طرح کی تصویرین ہین — کسی کے پاس ہو بایان کسی کے پاس ستار
دبانون تانون مین بستی ہے یہ موسم ہر — کیون نہ انسانکا دل ہو مدہوشے ہمہ خوشی بار
قہقہے رندونکے ہین شور ہین میخانون مین — جسطرف دیکھئے اب چار طرف ہے یہ پکار
بیعت دست سبو پیر مغان ہوتی ہے — زاہدون نے بھی کیا بادہ کشی کا اقرار
واہ رے رنگ ہوا واہ رے تاثیر بہار — محتسب کہتے تھی جنکو وہ ہوئے ہین میخوار
کہتے ہین پیر مغان کھولکے دل پیو شراب — شیشے کیا مال ہین کہی ہین قرابے طیار
رات دن جشن مین چلتی ہین شرابین نشاط — نہین معشوق سے خالی کوئی آغوش و کنار
نشہ مین چور ہین سب پاس ہی ایک ایک پری — رنج فرقت نہ کسی کو ہے نہ خوف اغیار
دور مین کہتے ہین آباد رہے صحبت یار — بادشاہی کی ہوس ہے نہ خدائی درکار
عیش و عشرت کی جو سامان ہین موجود ہین سب — باغ مین ملتی ہے جو چیز جسے ہو درکار
کرسیان میز شراب اور کبابونکی پلیٹ — شیشہ و جام سبو ساقی مستعد ہین پر یار
گانا ہوتا ہے کہین ناچ کہین ہوتا ہے — کہین باجون کی گمک ہے کہین آواز ستار

کوئی جا باغ مین خالی نہین ان جلسون سے
جسطرف کوئی نہین ہے تو وہان ہی یہ بہار

تالیان پتّے بجاتے ہین صبا ناچتی ہے
گاتی جاتی ہی چمن مین غزل بلبل زار

کیا غزل ہی کہ نہ دیکھی نہ سنی آج تلک
رنگ ہی رنگ ہی ہر شعر مین ہے وصف بہار

گوش گل جسکو سنین دیدۂ نرگس دیکھین
ای سحر سننے کے قابل ہین یہ رنگین اشعار



## غزل

یہ چمن دہر مین ہوتی ہی یہ تعظیم بہار
سرو قد سبکو اوٹھاتا ہی ہوئی گلزار

دامن یوسف ابر آج نہین بچنے کا
بڑھتے ہین دست زلیخا کی طرح دست چنار

آسمان ابر بنا باغ مین آنے کے لیے
سیر کرنیکو ہوے سارے ثوابت سیار

روی گلہای چمن سرخ ہین کیون مدام
نشہ زر ہے وہ نشا کہ نہین جسکا اوتار

کون ہی وہ جو نہین محو تماشای چمن
سرو کیا بہول گئے آب روانکو رفتار

ہی عجب طرح کی تاثیر ہوا مین بلبل
کسی معشوق کو عاشق سی نہین ہی انکار



غزل بلبل شیدا جو سنی ہی نے سحر
باغ مین دیکھی ہی جلسے یہ تماشے یہ بہار

بادۂ جام سخن سی ہوئین آنکھین گلنار
طبع رنگین کو ہوا گلشن مضمون درکار

یہ نواب کہا ایسا قصیدہ یہ سنے
جسکے ہر لفظ پہ قربان ہین گل لاکہ ہزار

بوی ہی سر مین ہی یہ خوشبو کہ دردو ملت
مشک نافون کو دیتے ہین ہوا عطار

آج کس لطف سے دیکھی ہی سواری حضور
روش باغ پہ جسطرح پہرے باد بہار

یہ ہوادار نہین تخت سلیمان سے کہین
موج ہی شہپر پرواز ہی اوڑتی ہین کہار

کیا چمکتی ہوئی رنگین بلی ہے وردی
کرتیان بافتی ہین بانات شفق کی گلنار

خوبصورت ہین یہ سب انک پری غیرت حور
پگڑیان شعلۂ خورشید ہین گیسو شب تار

نور کی چال ہی خود نور کی ہین نور بہی — جو کھڑے ہون تو ثوابت ہین چلین تو سیار
کیا سبک خیز ہین مانند ہوا جاتی ہین — راہ خوابیدہ قدم سے نہین ہوتی بیدار
رعد کیطرح سے آواز لگاتی ہین نقیب — جھومتے آتے ہین ہاتھی روشن ابر بہار
خاصے جاتے ہین چمکتے ہوے بجلی کیطرح — انکھہ آہو کی جھپکتی ہی یہان وقت شکار
کیا سواری ہی کہ دریا کیطرح جاتی ہے — کبھی اس پار ہین جاتے تو کبھی ہین اوس پار
دیکھی صحرا مین سواری تو کہی قیس کے روح — شتر اسوار ہین لیلی کیطرح ناقہ سوار
کہکشان ہی فلک پیر کو کہتے ہین فقیر — لیجیو لیجیو جاتا ہے یہ تھیلی بردار
خاصبردار وہ ہر ہین ہی شمع سر طور — غش ہی موسی کیطرح چشم تماشا ہر بار
خاصیون کی ہی غلافون مین عجب عالم ہی — آستینونمین ہی جسطرح میان یار وہی تار
کیا سہاوے ہین جب ابرو کا اشارہ پایا — ٹوک کر جہین لیے ترک فلک کی ہتہیار
توسن عکر کی لو باگ سحر اور طرف — کیون مکدر رہو سواری مین کہ اوڑتا ہی غبار
مثنوی ہی کہین دیکھی ہین قصیدے ایسے — حرف تقریر مسلسل مین نہین ہے بیکار

## قصیدہ دوم

ہوتلین لاو براندی کی منائین ساون — آج کل باغ یہ عالم ہی گھٹا پر جوبن
ہای کیا ابر ہی کیا باغ ہی کیا سبزہ ہای — بوندیان پڑتی ہین چلتی ہین عجب سن سن
باغ بہر مین نظر آتی ہین کنول پانی کے — صاف تالاب مین ڈوبے ہوئی شیشو کی چمن
شبہہ ہوتا ہی کہ اوڑتے ہین ہوا مین نکلے — اوڑکے آتے ہین جو منہ دونکیطرف برگ سمن
پانی پتون ہی ٹپکتا ہی شرابور ہین پیڑ — دہو گئی دہانی روشین صاف ہین جیسے خندان
انکھہ ہر بار پہسلتی ہی طبیعت کی طرح — چلتی رانونکا سا عالم ہی جہان تک پہسلین
باعجبان ٹوکتے کرتی ہین کہ پانی کھیلنے — خوف ہی لال کہین ٹہرونکا نہ پہسلے رہ عشق

اسقدر باغ چمن ہے کثرت شبو و سمن
لین جا ہی بھی تو سے کھلتے نہین غنچونکی دہن

انتہا ہی کہ جگہ نالہ بلبل کے نہین
جسطرح سے کہ گلستانمین نہین جای سخن

لعل لب مین شجر ہی مثل عقیق شجری
موتیا پھولا ہی ہونٹون پہ نہین در عدن

دست گلچین مین جو دانہ کوئی ہو جاتا ہے
شاخ انگشت نکل آتی ہی یا شاخ سمن

سو تم بار وری ہی یہ قضا کی دن مین
پیڑ جھکیا سہلتے ہین ان فرو نمین پہ بدن

خوف رہتا ہی یہی شہر کے معشوقونکو
شجر قد مین نہ ہو جائین کسی سبب ذقن

بار وریون مین یہ آتی ہی چمک بجلی کی
شبہ ہوتا ہے کہ سب جھاڑ ہوی ہین روشن

کیا گھٹا چھائی ہے کیا کوند رہی ہی بجلی
جیسے نیلم کے نگینے پہ جڑا ہو کندن +

جسطرف دیکھیے گھنگھور گھٹا چھائی ہے
کئی دن ہو گئی دیکھے نہین سورج کی کرن

وہ دھوان دھار گھٹا ہی وہ اندھیر لگا ہے
شمع سوجھی نہ پتنگونکو اگر ہو روشن

کسقدر چارطرف ابر ہے ماشاء اللہ
چشم بد دور نہین دیکھا ہے ایسا ساون

اسقدر زور سے چلتے ہین ہوا کے جھونکے
پیڑ اسطرح جھکے جاتے ہین جسطرح دولہن

ساری کمرونمین چلی آتی ہی مینہ کی بوچھار
بھیگنے سے نہین باقی کوئی پردہ چلمن

مینہ برسنے کی ہے آواز ہوا کا غل ہے
شور سے سر پہ اوٹھا ہے چمن مرغ چمن

ہر شجر مین قد محبوب کی موزونی ہے
آج گل و برگ پہ ہی سبزہ خط کا جوبن

ابر تاریک ہی سب جھول رہے ہین پتہ
رات کے دھوکے سے لگتے ہین کوئی آئین

جابجا کیاریون مین ناچ رہی ہین طاوس
رنڈیان گاتی ہین ہر پیڑ کے نیچے ساون

کیا گلے نور کے پائین ہین خوش آوازونمے
نور کی صورتین ہین نور کی ہین سبکے بدن

ایسے گاتین نہین جیسیکھے نہ یہ سینہ سیکھے
یہ کمر کوئی نہ دیکھے نہ یہ سب بے ساختہ پن

واہ رے نوک پلک واہ او رہی گرما گرمی
ظلم کی جھانولیان اور ستم کی جتون

سر کے تعویذ قیامت ہین بلا ہین یہ گلے
اونچی چولی ہی غضب قہر ہے یہ نیچی گردن

جوڑی ہر رنگ کی پہنے ہین عروس نیچے
ابر مین رنگ کہتا ہی شفق کا جوبن

صاف بجلی سی چمکتی ہی بنت پچونکی
ہر دو پٹی کی کرن صاف ہی سورج کے کرن

طائفے ناچتے ہین چل رہی ہاہین ورین کلانہ
ارہٹی بیلا بجاتی ہین فرنگی ارگن

باغ نواب کا تا حشر ترو تازہ رہے
جہولین ہی سبال سحر آکی مناتین ساون

بخدا اقبال رہے صورت مضمون بلند
جب تلک سر مین ہی تذکرہ شعر و سخن

مصرعہ قامت انسان ہی زمین پر جبتک
مطلع مہر ہی جبتک کہ فلک پر روشن

## قصیدہ سوم

ایک عالم ہی ثنا خوان حسام الدولہ
آج کس پر نہین احسان حسام الدولہ

بخدا قول کا پورا نہین ایسا کوئی
واہ کیا بات ہی قربان حسام الدولہ

بات جو منہ سی کہی ہوگئی پتھر کی لکیر
صادق الوعد فلا مان حسام الدولہ

قبر مین روح ہلالی کی یہی کہتی ہے
سر مرقد ہے دیوان حسام الدولہ

اس مروت کا بھی انسان نہ دیکھا نہ سنا
سارے ہی اوصاف مین شایان حسام الدولہ

منزلت وہ ہی ہی خدا نے جہان مین ایسی
ہی فلک زینہ ایوان حسام الدولہ

کیون نہ حصہ ہو بھلا خاصہ سلطانی مین
اک نہ اک روز ہی مہمان حسام الدولہ

سچ تو یہ ہی کہ یہ نیت کی ہی ساری برکت
ہوگا خالی نہ کبھی خوان حسام الدولہ

جسکا جو ظرف ہی ملتا ہی موافق اسکے
غیب سی ہوتی ہین سامان حسام الدولہ

ہر پریزاد کا دل پیچ مین آجاتا ہی
زلف ہی سلسلہ جنبان حسام الدولہ

فیض و بخشش کا یہ پھل ہی کہ ثمر لاتی ہین
ہر برس سرو گلستان حسام الدولہ

واہ رے فہم و فراست کہ فلاطون سا حکیم
ایک ہی طفل دبستان حسام الدولہ

دبدبہ ایسا ہی آجائی جو دارا بالفرض
چوب سے روک دی دربان حسام الدولہ

